درج ذیل ہیں۔

"جو کام بڑے بڑے کالجوں میں ہزاروں روپیہ کے صرف سے ہوتا ہے وہ یہاں (مدرسہ دیوبند میں) کوڑیوں میں ہو رہا ہے جو کام پرنسپل ہزاروں روپیہ ماہانہ تنخواہ لے کر کرتا ہے وہ یہاں (مدرسہ دیوبند میں) ایک مولوی چالیس روپیہ ماہانہ پر کر رہا ہے یہ مدرسہ خلاف سرکار نہیں بلکہ موافق سرکار ممد معاون سرکار (برطانیہ) ہے"

(کتاب مولانا محمد حسن نانوتوی ص ۲۱۷)

ہم نے لارڈ میکالے کے ایک اصول کو مسلمانانِ ہند کے خلاف سازش کی بنیاد بناتے ہوئے یہ بھی لکھا تھا کہ لارڈ میکالے نے جو اصول وضع کیے تھے ان میں ایک یہ بھی تھا کہ ہمیں ایک ایسی جماعت بنانی چاہیے جو ہم میں اور ہماری کروڑوں رعایا کے درمیان مترجم ہو اور حاکم و رعایا میں ترجمان کا کام دے"

چلتے چلتے ایک نظر یہ بھی دیکھ لیجئے کہ مترجم کون تھا اور ترجمان کے فرائض کس کس نے انجام دیئے اور کیا کیا انعام پایا ملاحظہ ہو لکھتے ہیں۔

"مولانا محمد احسن نانوتوی نے دہلی کالج میں انگریزی بھی پڑھی تھی۔ مولانا محمد احسن نے سر سید احمد خاں کی فرمائش پر گاڈفری ہیگنس کی کتاب کا انگریزی سے اردو ترجمہ کیا۔ مولانا محمد احسن نے نیچرل فلاسفی پر ایک مضمون لکھا تھا جو مسٹر ٹیلر پرنسپل دلی کالج کی نگرانی میں دو مرتبہ شائع ہوا۔

(کتاب مولانا محمد احسن ص ۲۵)

ترجمان و مترجم کی تلاش کے بعد یہ بھی معلوم کرتے چلئے کہ ان مترجمین کو اس سستے زمانہ میں کتنا بھاری معاوضہ ملتا تھا اس راز کو مولوی مناظر احسن گیلانی نے سوانح قاسمی میں بڑی صفائی سے کھول دیا لکھتے ہیں۔

"ایک کتاب کے عربی ترجمہ کے لیے تین ۳ ہزار روپے کی منظوری دی گئی"

(سوانح قاسمی جلد اول ص ۹۹)

پھر لکھتے ہیں "اگر ترجمہ ایسا ہوتا جو سمجھ میں نہ آتا تو اس کی تشریح کے لیے مترجم کو معقول تنخواہ پر رکھ لیا جاتا"

(سوانح قاسمی جلد نمبر ۱ ص ۹۹)



مذکورہ بالا تاریخی حقائق اور منہ سے چیختے ہوئے روشن شواہد سے یہ حقیقت بخوبی کھل کر سامنے آجاتی ہے کہ انگریز نے یہ اپنی من پسند ترجمان وفادار جماعت اکابر دیوبند سے منتخب کی تھی اور اس فوج کو تیار کرنے کے بعد عظمت و شان رسالت و نبوت اور رفعت حبیب کبریا صلے اللہ علیہ وسلم پر تابڑ توڑ حملے ہونے لگے مسلمانوں کے قلوب سے حضرات اولیاء اللہ و محبوبان خدا کی محبت و الفت کو نکالنے کے لیے شرک و بدعت کے فتووں کی گولہ باری ہونے لگے اور انگریز مردود کی اس اسکیم پر باقاعدہ عمل شروع ہو گیا کہ برصغیر ہند میں قدم جمانے کے لیے اور مسلمانوں پر حکمرانی کرنے اور اپنے اقتدار اعلیٰ کو دوام بخشنے کے لیے ان کے قلوب سے انبیاء و اولیاء کی محبت و عقیدت کو تلف کر دیا جائے اس حقیقت کی روشنی میں آیئے دیکھتے ہیں کہ علمائے دیوبند نے جو اسلام پیش کیا اس میں ایک نبی و رسول کا کیا مقام ہے اور حبیب خدا سید الانبیاء صلے اللہ علیہ وسلم کی کیا حیثیت ہے ملاحظہ ہو

زبان میری ہے بات ان کی"

- "اس شہنشاہ کی تو یہ شان ہے کہ ایک حکم کُن سے چاہے تو کروڑوں نبی اور ولی جن اور فرشتہ جبرئیل اور محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے برابر پیدا کر ڈالے"۔۔۔۔ (تقویۃ الایمان ص ۳۶)

"رسول کے چاہنے سے کچھ نہیں ہوتا۔۔۔۔۔ (تقویۃ الایمان ص ۴۱)

- "جو بشر کی سی تعریف ہو سو ہی کرو سو اس میں بھی اختصار ہی کرو" (تقویۃ الایمان ص ۴۱)
- "جیسا ہر قوم کا چودھری اور گاؤں کا چودھری یا زمیندار ان معنوں میں ہر پیغمبر اپنی امت کا سردار ہے"۔۔۔۔۔ (تقویۃ الایمان ص ۴۸)
- ہر مخلوق (خواہ نبی و رسل ہوں) بڑا ہو یا چھوٹا اللہ کی شان کے آگے چمار سے بھی زیادہ ذلیل ہے

(تقویۃ الایمان ص ۱۵)

- انبیاء و اولیاء امام زادہ پیر شہید جتنے اللہ کے مقرب بندے ہیں وہ سب انسان ہی ہیں اور بندے عاجز اور ہمارے بھائی۔۔۔۔۔ (تقویۃ الایمان ص ۲۸)
- جس کا نام محمد یا علی ہے وہ کسی چیز کا مختار نہیں" (تقویۃ الایمان ص ۴۹)

حضور علیہ الصلوۃ والسلام کے متعلق لکھا کر معاذ اللہ۔

• "میں بھی ایک روز مر کر مٹی میں ملنے والا ہوں" (تقویۃ الایمان صفحہ ۴۱ از مولوی اسمٰعیل دہلوی)

اس کتاب تقویۃ الایمان اور اس کے مصنف مولوی اسمعیل دہلوی کے متعلق، مولوی رشید احمد گنگوہی دیوبندی لکھتے ہیں:

• "مولوی اسمٰعیل قطعی جنتی ہیں" (فتاوٰے رشیدیہ صفحہ ۲۵۲)

• کتاب تقویۃ الایمان نہایت عمدہ کتاب ہے اس کا رکھنا اور پڑھنا اور عمل کرنا عین اسلام ہے

(فتاوٰے رشیدیہ صفحہ ۳۵۱)

اس طرح مولوی رشید احمد نے مولوی اسمٰعیل دہلوی کے جملہ خرافات کی ذمہ داری قبول کر لی اور خود خود لکھتے ہیں:

• حضور صلے اللہ علیہ وسلم کو نہیں معلوم کہ ........ کیا کیا جاوے گا میرے ساتھ اور تمہارے"

(فتاوٰے رشیدیہ صفحہ ۳۳۴)

• لفظ رحمۃ للعالمین صفت خاصہ رسول اللہ علیہ وسلم کی نہیں ہے۔ فتاوٰی رشیدیہ صفحہ ۹ جلد ۲

• عوام کے خیال میں تو رسول اللہ صلعم کا خاتم ہونا بایں معنٰی ہے کہ آپ کا زمانہ انبیاء سابق کے بعد اور آپ سب میں آخری نبی ہیں مگر اہل فہم پر روشن ہوگا کہ تقدم یا تاخر زمانی میں بالذات کچھ فضیلت نہیں۔ (تحذیر الناس صفحہ ۳ از مولوی قاسم نانوتوی)

• اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی صلعم بھی کوئی نبی پیدا ہو تو خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہ آئے گا

(تحذیر الناس صفحہ ۲۴ از نانوتوی بانی مدرسہ دیوبند)

• انبیاء اپنی اُمت سے اگر ممتاز ہوتے ہیں تو علوم ہی میں ممتاز ہوتے ہیں باقی رہا عمل اس میں بسا اوقات بظاہر امتی مساوی ہو جاتے بلکہ بڑھ جاتے ہیں

(تحذیر الناس صفحہ ۵)

• بالجملہ کذب کو منافی شان نبوت بایں معنٰی سمجھنا کہ یہ معصیت ہے، اور انبیاء علیہم السلام معاصی سے معصوم ہیں خالی غلطی سے نہیں" (بحوالہ تصفیۃ العقائد صفحہ ۲۵/۲۸ از قاسم نانوتوی بانی مدرسہ دیوبند)



• "بعض علوم غیبیہ میں حضور کی کیا تخصیص ہے ایسا علم غیب تو زید و عمر بلکہ ہر صبی و مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کے لئے بھی حاصل ہے۔"

(حفظ الایمان مصنفہ مولوی اشرف علی تھانوی صفحہ ۸)

• "شیطان اور ملک الموت کو یہ وسعت نص سے ثابت ہوئی فخر عالم کی وسعت علم کی کون سی نص قطعی ہے" (براہین قاطعہ صفحہ ۵۱ از مولوی خلیل انبیٹھوی)

## خلاصہ کلام

قارئین کرام غور فرمائیں دیوبندی وہابی دھرم میں نبی و رسول (علیہ الصلوٰۃ والسلام) کا کیا مقام ان کے نزدیک معاذ اللہ ثم معاذ اللہ نبی و رسول اور محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم وہ ہیں جن کے برابر اللہ تعالےٰ کروڑوں پیدا کر سکتا ہے نبیوں، رسولوں کے چاہنے سے کچھ نہیں ہوتا اُن کی تعریف محض عام بشر جتنی بلکہ اس سے بھی کم کرنی چاہیئے نبی و رسول محض گاؤں کے چودہری اور زمیندار کے معنوں میں پیغمبر ہوتے ہیں نبی و رسول اللہ کی شان کے آگے چمار سے بھی زیادہ ذلیل ہیں انبیاء و اولیاء بندے عاجز اور بھائی ہیں معاذ اللہ ثم معاذ اللہ وہ مر کر مٹی میں مل جاتے ہیں،

انبیاء و رسل علیہم السلام بلکہ سید الانبیاء صلے اللہ علیہ وسلم کو پتہ تک بھی خبر نہیں کہ ان کے ساتھ قیامت کے دن کیا کیا جاویگا قرآن کریم میں خاتم کا معنی آخری نبی نہیں اور اس معنی میں بالذات کچھ فضیلت نہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اور نبی پیدا ہو تو خاتمیت میں فرق نہیں آتا انبیاء اپنی اُمت سے علوم ہی میں ممتاز ہوتے ہیں عمل میں امتی بڑھ جاتے ہیں کذب منافی شانِ نبوت نہیں معاذ اللہ۔ حضور اقدس صلے اللہ علیہ وسلم کا خداداد علم غیب صبی و مجنون حیوانات و بہائم جیسا ہے شیطان اور ملک الموت کو پوری زمین کا علم غیب ہے، اور یہ بات نص قرآنی سے ثابت ہے لیکن حضور صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ بات ماننا شرک ہے اَلْعِیَاذُ بِاللّٰہِ تعالےٰ۔

مقام غور و فکر ہے جن بے ادبوں گستاخوں کے ایسے ناپاک و مردود عقیدے ہیں منصب نبوت اور مقام رسالت کا قطعاً یقیناً دشمن ہے اور بلاشبہ یہ گستاخیاں، بے ادبیاں مسلمانوں کے قلوب سے انبیاء و رسل علیہم

السلام کی عظمت و محبت مٹانے کے لیے انگریز مردود کی آل انڈیا سکیم کا ہی ایک حصہ ہیں ورنہ ہر ذی فہم و شعور جانتا ہے ایسے عامیانہ دسوقیانہ خرافات دنیا کے کسی بھی مذہب کے پیرو لے اپنے مذہب کے بانی و قائد کے متعلق نہیں کہیں۔ مگر چونکہ یہ گمراہ گر محض ایک کٹھ پتلی کا کردار ادا کر رہے ہیں اس لیے انہوں نے اپنے آقاؤں کا حق نمک ادا کیا لیکن اللہ تعالٰی نے ہر دور میں اپنے دین کی نصرت اور اپنے پیارے رسولوں اور نبیوں کی عظمت و تقدس کے تحفظ کے لیے علماء ربانین کو پیدا فرمایا جنہوں نے ہر دور میں بے ادبوں گستاخوں کا منہ بند کیا اور محبوبانِ خدا کی عظمت کا پرچم بلند کیا اس صدی میں حضور سرکار اعلیحضرت مجدد دین و ملت مولانا شاہ احمد رضا خانصاحب قادری فاضل بریلوی رضی اللہ عنہ اور آپکے خلفاء و تلامذہ اور علمائے اہل عہد میں نائب اعلیحضرت محدث اعظم پاکستان مولانا محمد سردار احمد صاحب قدس سرہٗ اور مظہر اعلیحضرت شیر بیشۂ اہلسنت مولینا ابوالفتح عبید الرضا محمد حشمت علیخاں صاحب قادری رضوی لکھنوی قدس سرہٗ جیسے اکابر کرام نے دشمنانِ دین اور باغیانِ سلطنت مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم کا منہ بند کیا اور ان کے ناپاک مردود عزائم کو خاک میں ملایا اور خدام و عشاق رسول کو ایک ولولہ تازہ دیا۔ برصغیر ہند کے گوشہ گوشہ میں ان کے نعرہ حق کی گونج سنی جاتی ہے ان کے علم و فضل کی ہیبت سے مخالفین و معاندین کو میدان مناظرہ میں آنے کی جرأت نہ ہوتی تھی اور جو سامنے آئے وہ ذلت آمیز شکست و رسوائی سے دوچار ہوئے اور مدت العمر شکست و فرار ان کا مقدر رہا۔

## کچھ مناظرہ سلانوالی کے بارے میں

یہ مناظرہ ذی الحجہ ۱۳۵۵ھ میں سلانوالی ضلع سرگودہا پنجاب میں ہوا تھا ابتدائی بحث مولوی منور الدین شاگرد رشید مولوی حسین علی واں بھچروی اور شیخ الاسلام مخدوم اہلسنت حضرت علامہ مولینا حافظ محمد قمر الدین صاحب سیالوی مدظلہ العالی سجادہ نشین سیال شریف جو سابق مرکزی صدر جمعیت العلماء پاکستان کے درمیان ہوئی اور پھر مولوی منور الدین اور مولوی حسین علی واں بھچروی کے مولوی احمد علی لاہوری امیر انجمن خدام الدین لاہور کی وساطت سے اپنی ذلت و شکست کا بدلہ لینے کے لیے منظور مفرور سنبھلی کو بلوایا اور شیخ الاسلام خواجہ محمد قمر الدین صاحب مدظلہ العالی نے مظہر اعلیحضرت شیر بیشۂ اہلسنت مولینا علامہ ابوالفتح



عبید الرضا محمد حشمت علیخاں صاحب قادری رضوی لکھنوی قدس سرہٗ العزیز کو مدعو کیا بے چارہ ذلتوں کا مارا منظور مفرور آ اسلیئے گیا کہ اس کو گمان غالب یہ تھا کہ شیر بیشۂ اہلسنت مولانا حشمت علیخاں صاحب پنجاب سرگودہا کے اس خالص دیہی علاقہ اور چھوٹے سے قصبہ میں ہرگز ہرگز تشریف نہ لائیں گے اور میں منظور اندھوں میں کانا راجہ بن بیٹھوں گا مگر اس کی امیدوں پر پانی پھر گیا اور سنہرے خواب سر دھرے گئے امام المناظرین شیر بیشۂ اہلسنت مولانا محمد حشمت علیخاں صاحب علیہ الرحمۃ اور نائب اعلیحضرت سلطان المناظرین مولانا محمد سردار احمد صاحب محدث بریلوی بحیثیت مدرس دار العلوم منظر اسلام بریلی شریف اور دیگر علماء کرام تشریف لے آئے اور مولوی سنبھلی کو وہ شرمناک و ذلت آمیز شکست ہوئی جو اسے تاحیات یاد رہے گی مناظرہ سلانوالی کی مفصل روئیداد اسی زمانہ میں چھپ کر ملک بھر میں تقسیم ہوئی تو مناظرہ کے پورے چار ماہ بعد دیوبندیوں کے منہ میں بھی پانی آیا اور اپنی شکست و ذلت کا نشان مٹانے اور اپنے ہارے ہوئے مناظر کو فتح مند ثابت کرنے کے لیے ایک من گھڑت جھوٹی داستان "هو الظفر المبين" کے نام سے شائع کردی اور اپنی نام نہاد فتح مبین گھڑت نصرت کا ڈھنڈورا پیٹ دیا۔

اور مقام تعجب ہے کہ اس مناظرہ کے پورے ۴۴ سال بعد ملتان کے ایک دیوبندی مکتبہ مجیدیہ نے اس جھوٹی روئیداد کو دوبارہ شائع کردیا حالانکہ سلانوالی کا بچہ بچہ منظور مفرور کی ذلت و شکست کی شہادت دے رہا ہے اور اس مناظرہ میں شریک بکثرت لوگ آج بھی موجود ہیں جو مولوی منظور سنبھلی کی بے بسی و بے کسی کی گواہی دیتے ہیں لیکن مکتبہ مجیدیہ نے ۴۴ سال بعد گھر بیٹھے مولوی منظور کو مناظرہ کا چیمپئن قرار دیدیا حالانکہ یہ ایک حقیقت واقعی ہے کہ مولوی منظور سنبھلی مولینا محمد حشمت علی خانصاحب کا ایک لقمہ بھی نہیں اور انکے نام کی ہیبت سے بدکتا اور بھاگتا ہے سلانوالی کے اس مناظرہ میں بحیثیت طالب علم استاذ العلماء علامہ عطا محمد صاحب بندیالوی بھی شریک تھے ان کا بیان ہے۔

"بے شمار علماء کا اجتماع تھا طرفین کے بڑے بڑے علماء موجود تھے اہلسنت کی طرف سے مولانا حشمت علی مرحوم کو مناظر مقرر کیا گیا اور اہل تنقیص کی نمائندگی مولوی منظور نعمانی کر رہے تھے اس دوران میں جب کبھی علماء کے درمیان کسی مسئلہ پہ بحث ہوتی

## شیخ الحدیث مولانا محمد سردار احمد صاحب باوجود صغر سنی کے سب پر چھائے ہوئے ہوتے

(ہفت روزہ محبوب حق ۳۱ر دسمبر سنہ ۱۹۶۳ء صد ۳۲)

بیان مولینا علامہ عطا محمد صاحب بندیالوی

شاید کتب خانہ مجیدیہ کے مالکان کو یہ معلوم نہیں کہ مظہر اعلیحضرت مولینا حشمت علیخان صاحب وُہ ہیں جن کے نعرہ حق سے یو۔ پی، سی، پی، بہار بنگال برما، پنجاب، بمبئی، گجرات، کاٹھیاواڑ میں بلند ہو بے دینوں کے قلعے لرز رہے ہیں جن کے نام کی ہیبت سے ہر بدعقیدہ کانپ اٹھتا ہے مولوی منظور تو ہے کس شمار و قطار میں ان کے چھوٹے بڑے مناظرین مولوی یاسین خام سرائی مولوی عبدالشکور کاکوری مولوی شبیر احمد عثمانی، انور کاشمیری، مولوی محمد حسین راندھیری، مولوی ابراہیم راندھیری، مولوی مرتضے حسن دربھنگی چاندپوری، اشرف علی تھانوی، خلیل احمد انبیٹھوی سب ہی تو شیر بیشہ سنت مولانا حشمت علی خانصاحب سے شکست و فرار کی ذلت اٹھائے ہوئے ہیں اور شیر رضا کی شمشیر رد و ابطال کا زخم کھائے ہوئے ہیں

ہلدوانی منڈی، نینی تال، بمبئی، پادرہ، بڑودہ، لاہور، سنبھل، مراد آباد، زنگوں والے گاؤں، ناسک سلانوالی سرگودہا، جہلم، شہر سلطان، مظفر گڑھ، راندھیر سورت، نوساری سورت، ابوہر منڈی، ضلع فیروزپور بھیمڑی ضلع تھانہ، موراواں ضلع اناؤ، بتھر گیا، ادری اعظم گڑھ، بہرائچ، بسڈیلہ بستی، بعدسہ فیض آباد، دتان شریف کے مناظروں میں جو حشر مخالفین معاندین کا ہوا اس سے سبھی واقف ہیں روئیدادیں موجود ہیں دونوں طرف کی روئیدادوں کی مطابقت کی جاسکتی ہے"

امام اہلسنت سیدی سندی حضرت قبلہ محدث اعظم پاکستان مولانا محمد سردار احمد صاحب قدس سرہ کا بیان ہے کہ قیام پاکستان سے قبل احمد آباد گجرات سے واپسی پر فقیر اور حضرت مولینا حشمت علی خان صاحب واپس بریلی شریف آرہے تھے کہ مولانا حشمت علی خان صاحب کو معلوم ہوا کہ صدر دیوبند مولوی حسین احمد ٹانڈوی بھی اسی گاڑی میں گاندھی جی کے ساتھ سیکنڈ کلاس کے ڈبہ میں بیٹھے ہیں الشہاب الثاقب کی خباثتوں کے باعث حضرت مولینا حشمت علی خان صاحب سخت برہم تھے اور اس نام کے مدنی کی تلاش میں تھے جب مولانا کو یہ معلوم ہوا تو سیدھے اس کے ڈبہ میں تشریف لے گئے اور گاندھی جی کی موجودگی میں اس پر اعتراضات کی بوچھاڑ کی



ورنہ جناب جو کہ حضرت الملاذ پناہ ... پر مجبور ہوا اور ... صاحب ... گو اللہ کی ... [illegible]

حضرت محدث اعظم پاکستان قدس سرہ ... سے ... بیان فرمایا

فرماتے تھے چھپکلی زدہ مسلمانو ... کا مولوی ... اگر ... [illegible]

مبہوت کھڑا تھا مناظرہ سلانوالی کے ناشرین کو شاید علم نہیں کہ یہ مظہر اعلیحضرت مولانا حشمت علیخاں صاحب اور نائب اعلیحضرت مولانا محمد سردار احمد صاحب ہی تھے جو دیوبند ... اور ... گیٹ پر ... کر نعرہ حق بلند فرمایا۔

آؤ مدرسین آؤ آؤ مناظرین آؤ آؤ شیخ الحدیث آؤ صفیں بنالو اور جواب دو چند منٹ میں تین سو سوالات کیئے مگر کسی میں سامنے آنے کی جرأت نہ ہوئی آج کتب خانہ مجیدیہ ۴۲ سال بعد کیا کو یہ باور کرانے چلا ہے کہ سلانوالی میں مولانا حشمت علیخاں صاحب ہار گئے تھے اور مولوی منظور سنبھلی جیت گئے اور انکی شائع کردہ روئیداد واقعی سچی ہے

## دیوبندی روئیداد میں ہے کیا-؟

یہ محض کذب و افترا و دجل و فریب کا مجموعہ ہے جس کی بنیاد خیانت اور بے ایمانی پر رکھی گئی بلاشبہ یہ نام نہاد روئیداد محض من گھڑت ہے اور حقیقت کا منہ چڑانے کے لیے لکھی گئی ہے

آئیے! اس دیوبندی روئیداد کی دیانت کا اور امانت کا تجزیہ کریں:-

نمبر۱: یہ مناظرہ ۱۵ر ذی الحجہ سنہ ۱۳۵۵ھ کو ہوا اور اس مناظرہ کی یہ دیوبندی اندھی روئیداد اہلسنت کی روئیداد چھپنے کے چار ماہ بعد ربیع الاول ۱۳۵۵ء میں محض حقیقت کا منہ چڑانے کے لیے شائع کی گئی اگر اس مناظرہ میں فی الواقع دیوبندی فتح مند ہوئے ہوتے تو اہلسنت کی روئیداد سے پہلے ذی الحجہ ہی میں روئیداد شائع کرتے،

نمبر۲: روئیداد کا مرتب کسی نام نہاد مولانا عطاء اللہ قاسمی کو ظاہر کیا گیا ہے جبکہ اس کے حقیقی مرتب بلکہ مصنف خود مُلّاں منظور مفرور ہے کیونکہ انداز بیان کے اعتبار سے ہم منظور مفرور کی تحریر سے

واقف ہیں، منظور اپنی تحریر کی ابتداء بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے بعد حمداً وسلاماً سے کرتا ہے ایسا ہی اس روئیداد کے صفحہ نمبر ۲ پر حمداً وسلاماً لکھا ہوا ہے ایسا مناظرہ بریلی کے دیوبندی روئیداد میں لکھا ہے

نمبر ۳:۔ روئیداد میں اگرچہ مولوی عطاء اللہ قاسمی کو مرتب ظاہر کیا گیا لیکن اس روئیداد کے صفحہ نمبر ۶ پر وہ خود لکھتے ہیں"

"ہم اپنے عنایت فرما دوست جناب عنایت الٰہی صاحب بی اے گوجرانوالہ کے شکر گزار ہیں کہ آپ ایک اعلیٰ درجہ کے زود نویس ہیں اور تقریروں کے قلمبند کرنے میں آپ کو خاص مہارت ہے آپ اس مناظرہ میں شریک تھے اور آپ نے فریقین کی پوری پوری تقریریں قلمبند کی تھیں"

اس سے صاف ظاہر ہے کہ روئیداد کے مرتب عنایت الٰہی گوجرانوالوی ہے،۔

نمبر ۴:۔ اس من گھڑت اور مبنی بر خیانت روئیداد میں ذاتی تصرف اور بعد کے اضافہ کا پتہ اس سے چلتا ہے کہ روئیداد کا مرتب اپنی اس روئیداد کے صفحہ نمبر ۵ پر اعتراف کرتا ہے کہ۔

"کہ حضرت مولانا محمد منظور صاحب نعمانی مدظلہ نے اپنی آخری تقریر میں علامہ ابن قیم کے متعلق فرمایا تھا کہ حضرت علامہ علی قاری رحمۃ اللہ علیہ نے ان کی بہت زیادہ تعریف کی ہے اور ان کی عظمت و جلالت کا اعتراف نہایت شاندار الفاظ میں کیا ہے لیکن وہاں حضرت علی قاری کی وہ عبارت پیش نہیں ہوئی تھی ہم مولینا (منظور) ممدوح ہی سے اصل عبارت حاصل کر کے فائدہ کے لیے یہاں درج کرتے ہیں"

اس سے ثابت ہوا کہ روئیداد میں دلپسند اضافہ کیا گیا جو حوالہ جات منظور مناظرہ میں نہ دے سکا تھا بعد میں اضافہ کیا گیا ہے اس طرح روئیداد کو حقیقی واقعی اور سچی روئیداد کیونکر کہا جاسکتا ہے،

نمبر ۵:۔ چونکہ دیوبندی مرتبین روئیداد کو اپنی خیانت و بے ایمانی اور صریح دروغگوئی کا یقین تھا اس لیے اپنی اس روئیداد میں بڑی پشیمانی سے لکھا ہے،،

"ہم نے ہر فریق کے دلائل اور مناظر کی تقریروں کو کامل دیانتداری سے پیش کرنے کی پوری سعی کی ہے۔



اس پر بھی جو کوتاہی رہ گئی ہو اس کے لیے بھی ہم اپنے پروردگار سے عفو خواہ ہیں"

(روئیداد صـ ۱۴۴)

نمبر ۶:۔ روئیداد کے متعصب مرتب کی جانبداری یہیں سے واضح ہے کہ اس نے مولوی منظور سنبھلی کو تو جگہ جگہ حضرت مولینا محمد منظور نعمانی مدظلہ لکھا ہے، دیکھو صفحہ ۵، ۶، ۷، ۸، ۱۴، ۸۰، ۱۰۲، ۱۱۴، ۱۴۴، وغیرہ لیکن اس نام نہاد روئیداد میں شیر بیشۂ اہلسنّت مولینا محمد حشمت علی خان صاحب قادری رضوی علیہ الرحمۃ کو محض مولوی حشمت علی صاحب لکھا ہے، اور اوّل سے آخر تک کسی ایک جگہ بھی حضرت مولانا حشمت علیخاں صاحب مدظلہ نہیں لکھا جس سے ان کا اندرونی بغض و عناد اور ظاہری و باطنی جانبداری واضح ہے:۔

نمبر ۷:۔ جانبداری اور عناد کی ایک بڑی دلیل یہ بھی ہے کہ حضرت شیر بیشۂ اہل سنت علیہ الرحمۃ کی تقریریں چھوٹی چھوٹی اور ادھوری نقل کی گئی ہیں جبکہ منظور سنبھلی کی تقریر لمبی چوڑی اور نئے اضافہ کے ساتھ درج کی گئی ہیں دیکھئے مولوی منظور کی پہلی تقریر صفحہ نمبر ۸ سے صفحہ نمبر ۱۲ تک درج ہے اور اس کے جواب میں مولینا حشمت علی خان صاحب کی تقریر ۱۲ نصف سے لیکر صفحہ نمبر ۱۴ نصف تک یعنی صرف دو صفحات پر مشتمل ہے مولوی منظور کی دوسری تقریر صفحہ نمبر ۱۴ سے صفحہ نمبر ۱۹ تک درج ہے جبکہ مولینا حشمت علی خان صاحب کی تقریر صفحہ نمبر ۱۹ کی پانچ سطر کے بعد صفحہ نمبر ۲۲ نصف تک ہے، مولوی منظور کی تیسری تقریر صفحہ نمبر ۲۲ نصف سے شروع ہو کر صفحہ نمبر ۲۷ تک پھیلی ہوئی ہے اور مولینا حشمت علی صاحب کی تقریر صفحہ نمبر ۲۷ کی چار سطروں کے بعد صفحہ نمبر ۳۰ کی صرف دو سطروں پر ختم ہو جاتی ہے یہ سلسلہ آخر تک خیانت اور بے ایمانی کے سہارے چلا جا رہا ہے مولوی منظور کی بڑی بڑی لمبی تقریریں درج ہیں جبکہ مولانا حشمت علی صاحب کی نہایت مختصر اور ادھوری تقریر درج کی گئی ہیں:۔

نمبر ۸:۔ دیوبندی روئیداد کا خائین مرتب صفحہ نمبر ۷ پر اعتراف کرتا ہے:۔

"کبھی ایسا بھی ہوتا تھا کہ فریقین کی بعض تقریروں میں کوئی نئی بات نہیں ہوتی تھی صرف پہلی ہی باتوں کی تکرار یا توضیح و تشریح ہوتی تھی

ہم نے ہر فریق کی ایسی تقریروں کو نظر انداز کر دیا ہے

اس کے علاوہ اور تقریروں سے بھی ہم نے بلافائدہ تکرار کو حذف کر دیا ہے یہاں یہ تبلادینا

ہمارا فرض ہے کہ غیر ضروری تکرار زیادہ تر مولوی حشمت علی صاحب کی تقریروں میں

ہوتی تھی،

(روئیداد صـ۷)

سب سے پہلے تو دریافت طلب بات یہ ہے کہ مناظرین کی تقریروں کو حذف اور نظر انداز کرنے والا مرتب کون ہوتا ہے اور اس کو کیا حق تھا کمی بیشی کرے دوم یہ کہ ایک ہی چیز کو دوبارہ سہ بارہ بیان کرنے پر چلو مرتب نے بعض باتوں کو چھوڑ دیا لیکن مرتب کو یہ حق کس نے دیا کہ وہ تقریروں کی توضیح اور تشریح کو بھی نظر انداز و حذف کرتا پھرے، جبکہ مرتب نے مولوی منظور کی ایک بات کو بار بار نقل کیا ہے مثلاً مولوی منظور نے علم غیب کے متعلق سیدنا اعلیحضرت امام اہلسنت علیہ الرحمۃ کا ایک حوالہ الدولۃ المکیہ سے صـ۸ پر نقل کرنے کے بعد صفحہ نمبر ۱۲، ۶۹، ۱۳۰، ۱۳۱ وغیرہ پر بھی بار بار الدولۃ المکیہ کا حوالہ دیا ہے، اور مرتب نے بڑی خوشی سے اس کو بار بار نقل کیا ہے اور اس کے علاوہ بھی منظور مفرور کی بہت سی باتوں کو جو وہابیت کے وزن پر پوری اترتی تھیں بار بار نقل کیا ہے اور بالخصوص مولوی منظورہ کا پڑھا ہوا یہ شعر تو بہت بار بار نقل کیا ہے ؎

تو دشنام دہ من دعا میکنم،

اس سے ثابت ہوا، اس روئیداد میں کھلم کھلا جانبداری اور خیانت سے کام لیا گیا ہے مرتب نے صـ۷ ہی پر یہ بھی لکھا ہے کہ،

"تکرار زیادہ تر مولوی حشمت علی صاحب کی تقریروں میں ہوتی تھی نیز مولوی حشمت علی صاحب کی تقریروں میں بعض اوقات اس قدر سوقیت (بازاری پن) ہوتا تھا اور اتنی غلیظ اور متعفن گالیاں ہوتی تھیں جن کو انسانی شرافت برداشت نہیں کر سکتی، جواباً عرض ہے،

کہ اگر واقعی ایسا ہوتا تو ان گالیوں کو آپ نے کیوں حذف کیا آپ کو زیادہ فائدہ تو اس سے ہوتا کہ آپ ان (معاذ اللہ) غلیظ گالیوں کو بِن وعن نقل کرتے، دریافت طلب امر یہ ہے کہ کیا وہ دیوبندیوں کو ماں بہن



بہو بیٹی کی گالیاں دیتے تھے؟

نہیں بلکہ مولانا محض شرعی حکم بتلانے کے طور پر مرتد و بے دین و بے ادب گستاخ جیسے الفاظ استعمال فرماتے تھے اس کے باوجود مولانا مرحوم کے سخت الفاظ تقویۃ الایمان، تحذیر الناس، حفظ الایمان براہین قاطعہ کی عبارات جیسے گستاخانہ و غلیظ تو ہونے سے رہے بہر حال ان حقائق سے مصنف کی بدیانتی و جانبداری کا پتہ چلتا ہے،

نمبر ۹:- دیوبندی روئیداد کے مرتب نے ایک جگہ صفحہ نمبر ۵۸ پر مولانا حشمت علیخان صاحب کی تقریر یہ بہانا بنا کر اپنی مرضی سے ختم کر دی کہ

"نویں دسویں آیت کے متعلق ذاتی وعطائی کی بحث کی جو پہلی تقریروں میں آچکی ہے ہم اس کا اعادہ فضول سمجھتے ہیں اور اسی پر مولوی حشمت علی صاحب کی تقریر ختم ہو گئی"

چلو صاحب چھٹی ہوئی جب آیات کی وضاحت پر مشتمل تقاریر بھی مولانا حشمت علی صاحب کی ناگوار تھیں تو پھر اس روئیداد میں ساری مولوی منظور ہی کی تقریریں درج کر دینی تھیں اور لکھ دیتے کہ ہم مولانا حشمت علی کی تقریروں کو فضول سمجھتے ہیں

ایک طرف یہ حال ہے کہ مولانا حشمت علیخاں صاحب کی آیات قرآنیہ پر مشتمل تقاریر بھی روئیداد میں درج نہیں کی گئیں اور دوسری طرف مولوی منظور کی خارجی اور قطعی غیر متعلق باتیں بھی درج کر دی گئی ہیں ملاحظہ ہو مولوی منظور خود کہتے ہیں

"خیر یہ تو آپ کی خارجی باتوں کا جواب تھا مجھے افسوس ہے کہ میرا بہت کافی وقت ضائع ہو گیا"

(روئیداد صـ۱۷)

ان حقائق اور واضح جانبداری کی موجودگی میں کون اس روئیداد کو صحیح تسلیم کریگا؟

نمبر ۱۰:- ایک طرف تو اس دیوبندی روئیداد کے کذاب و خائنین و جانبدار مرتب نے ایڑی چوٹی کا زور لگا کر یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ مولانا حشمت علی صاحب مولوی منظور کی کسی بات کا معقول و مدلل جواب نہ دے سکے صحیح تاویل نہ کر سکے ان کی تقریروں میں معاذ اللہ غلیظ گالیاں تھیں

تکرار بھی بازاری پن تھا۔ غیر ضروری باتیں تھیں وغیرہ وغیرہ اس کے برعکس مولوی منظور سنبھلی خود اعتراف کرتے ہیں کہ"

"مجھے اس سے انکار نہیں کہ میرے فریق مقابل مولوی حشمت علی صاحب نے بھی اس کی کوشش کی کہ میرے دلائل و براہین کا جواب دیں اور ہر ہی دلیل کے متعلق انہوں نے کچھ نہ کچھ ضرور کہا۔"

(روئیداد ص ۱۳۶)

مولوی منظور کے اس اعتراف و اقرار کے باوجود مرتب روئیداد کا انکار بے ایمانی اور دجل و فریب کاری اور تعصب پر مبنی ہے"

نمبر ۱۱۔ یوں تو مرتب اور دیوبندی مناظر دونوں نے مولانا حشمت علی خاں صاحب کی طرف سے فضول باتیں اور خلط مبحث کا بار بار رونا رویا ہے اور روئیداد کے صفحہ نمبر ۱۴۱ پر لکھا ہے۔

"جب مولانا حشمت علیخاں صاحب حفظ الایمان و براہین قاطعہ کی عبارات (جو علم غیب ہی سے متعلق ہے) پر بحث کرنے لگے تو مولوی منظور کھڑے ہوگئے اور آپ نے مولوی حشمت علی صاحب کی تقریر پر مداخلت کرتے ہوئے پر زور طریقہ پر کہا جناب .... آپ ایک بالکل نئی بحث شروع کر رہے ہیں آپ اس آخری تقریر میں ہرگز اس قسم کی کوئی نئی بحث کرنے کے مجاز نہیں۔"

(روئیداد ص ۱۴۱)

لیکن اس کے برعکس عین تقریر کے دوران سنبھلی صاحب کی مداخلت اور اپنی بحث سے قطعی غیر متعلق کتاب معرکۃ القلم کے جواب کا مطالبہ کس طرح جائز ہیں؟

ایک تو مولوی منظور اس روئیداد کے مطابق مولانا حشمت علی صاحب پر خلط مبحث کا الزام لگا رہے ہیں اور ساتھ ص ۱۴۳ و ص ۱۴۴ اپنی کتاب معرکۃ القلم کے جواب کا بار بار مطالبہ کر رہے ہیں یہ کیا مناظرہ ہے؟ اور جب مولانا حشمت علی خان صاحب مولوی منظور کی قابل فخر اور بزعم خود ناقابل تسخیر کتاب معرکۃ القلم جواب منہ پر مارتے ہیں تو کہا جاتا ہے کہ یہ تو آپ کی طرف سے نہیں بلکہ مولوی سردار احمد گورداسپوری مدرس مدرسہ رضاخانیہ بریلوی کی طرف سے ہے گویا منظورہ کے نزدیک امام اہلسنت محدث اعظم پاکستان



استاذ الاساتذہ مولینا محمد سردار احمد صاحب صدر المدرسین و شیخ الحدیث دار العلوم بریلی شریف کا جواب منظور نہیں وہ اپنی ہر بات کا جواب عین مناظرہ میں اپنی کتاب کا رد مولینا حشمت علی صاحب سے مانگتے ہیں حالانکہ میدان مناظرہ میں کتابوں کے جواب کا کون سا موقع تھا؟ غالباً محدث اعظم امام اہلسنت قدس سرہٗ کا جواب اسلئے منظور کو نامنظور تھا کہ بریلی کے مناظرہ میں انہوں نے منظور کا ناطقہ بند کر دیا تھا اور وہاں سے منظور مفرور کو اپنے ہاتھ سے غلط الفاظ پر مشتمل کٹی ہوئی تحریر دیکر میدان مناظرہ سے اپنی کتابیں اپنی جوتیاں اپنا عصا اپنی عینک چھوڑ کر ذلت کے ساتھ فرار ہونا پڑا تھا؛

نمبر ۱۲۔ مناظرہ کی اس خود ساختہ دیوبندی روئیداد میں خیانت و بے ایمانی کا پتہ اس سے بھی چلتا ہے کہ میدان مناظرہ میں مولوی منظور اپنی کتاب "معرکۃ القلم" کے جواب کا مطالبہ کرتا ہے مولینا محمد حشمت علیخان صاحب اس کے جواب میں محدث اعظم علامہ ابو المنظور محمد سردار احمد صاحب قدس سرہٗ کا رسالہ جلیلہ "موت کا پیغام" دیوبندی مولویوں کے نام" پیش کرتے ہیں اور مولوی منظور کہتے ہیں یہ رسالہ مجھے پہلے مل گیا ہوتا تو اس کا جواب بھی چھپ گیا ہوتا اور اسی رسالہ میں اس کے نام نہاد بے جوڑ جواب" جہنم کی بشارت" کا اعلان بھی درج ہے جس سے واضح ہوتا ہے کہ یہ نام نہاد روئیداد محض کذب و افتراء اور جھوٹ پر مبنی ہے اور اس میں مناظرین کی تقریروں کے برعکس بعد میں کافی اضافہ کر دیا گیا ہے؛

حتیٰ کہ جو کتاب مولوی منظور کے جواب میں لکھی گئی تھی اس کا جواب لکھکر اس کا اعلان بھی اس میں کر دیا گیا حالانکہ مؤثر روئیداد وہ ہوتی ہے جو اسی وقت شائع کیجاتی۔

نمبر ۱۳۔ جیسا کہ اوپر ذکر ہوا کہ روئیداد کے مرتب نے مکرر اس حقیقت کا اعتراف کیا ہے کہ اس نے روئیداد میں تصرف سے کام لیا ہے صفحہ نمبر ۵ پر بھی مذکور ہے کہ،

"تاہم اتنا تصرف ہم نے ضرور کیا ہے"

اس کے بعد مرتب روئیداد مکرر اپنی خیانت اور بے ایمانی کی معافی طلب کرتے ہوئے لکھتا ہے"

"تاہم اگر کسی جگہ ہمارے قلم سے کوئی لغزش ہوئی ہو تو اور کوئی بات اصلیت سے کم یا زیادہ لکھی گئی ہو تو ہم اپنے خدا سے معافی کے خواستگار ہیں"

نمبر۱۴:۔ مرتب رویداد نے اپنی اس من گھڑت رویداد میں متعدد جگہ وضاحت کے لیے طویل ترین نوٹ لکھے ہیں جو صفحہ نمبر ۲۶، ۵۸، ۵، ۷۶، ۱۴۱، ۱۴۲، ۱۴۳، ۱۴۴، ۱۴۵ تک پھیلے ہوئے ہیں اور حواشی علیحدہ ہیں جنمیں اپنی ڈوبتی ناؤ اور کٹی ہوئی ناک بچانے کی کوشش کی گئی ہے ۔

نمبر۱۵:۔ رویداد کے مرتب نے صفحہ نمبر ۱۳۷ پر ایک سرخی بطور عنوان اس طرح جمائی ہے جس طرح مصنف اپنی کتاب کے عنوان والبواب قائم کرتا ہے لکھا ہے "میرے مشاہد" جس سے یہ پتہ چلتا ہے کہ یہ رویداد خود مولوی منظور سنبھلی نے تصنیف فرمائی ہے اور یہ سب کچھ ان کی اپنی کاریگری ہے ورنہ یہ کیسے ممکن ہے کہ رویداد میں اگر فی الواقع مرتب دونو مناظرین کی تقریریں درج کر رہا تھا تو یہ سرخی "میرے مشاہد" کیسے آگئی ؟ یہ سرخی ہے بھی منظور مغرور کی اور کیوں نہ ہو جبکہ رویداد کا حقیقی مرتب (نہیں بلکہ مصنف) ہے بھی خود مولوی منظور سنبھلی اور یہ سب کچھ موصوف کے بقلم خود ہے "

نمبر۱۶:۔ رویداد کے مطابق صفحہ نمبر ۱۴۲ پر آخری تقریر ہے بھی مولانا حشمت علیخان کی اور مولانا قدس سرہٗ اپنے مخالف کے دلائل کا توڑ کرتے ہوئے اپنے اعتراضات و دلائل اور حوالہ جات پیش کرتے نظر آتے ہیں اور ان کے بعد کوئی آخری تقریر بھی نہیں رویداد کا مرتب حضرت شیر بیشۂ اہلسنت مولانا محمد حشمت علیخان صاحب قدس سرہٗ کے دلائل و حوالہ جات اور اعتراضات کو چٹ کر کے اپنے مفرور مناظر اور بھگوڑے ملاں منظور سنبھلی کو ظفر مند اور فتحیاب ثابت کر رہا ہے ورنہ منظور اور شیر بیشۂ اہلسنت کے منہ آسکے مفرور دور مظہر اعلیحضرت کے سامنے قدم جما سکے ؎

روباہ دشت وہابیت اور شیر رضا جیسے ابوالفتح سے نظر ملا سکے وہ عبید الرضا محمد حشمت علی خانصاحب جن کے متعلق ارباب بصیرت نے کہا ہے

| | |
|---|---|
| ہم ہیں تھے شیر بیشہ مولوی حشمت علی | نام سے جن کے لرزتا ہے وہابی بدچلن |
| جب گرجتے تھے دم تقریر بنکر شیر حق | بھاگتے آتے نظر تھے دیوبندی پرفتن |

رویداد کی مذکورہ بالا خامیاں تو خود مخالفین کی اپنی تحریروں سے واضح اور ثابت ہیں جو ہم نے مخالفین کی شائع شدہ اس رویداد سے ثابت کی ہیں اس کے علاوہ ہم چیلنج کرتے ہیں



"کہ مخالفین دربارہ مسئلہ علم غیب مولوی منظور سنبھلی کی جس دلیل کو ناقابل تردید اور ناقابل تسخیر سمجھتے ہوں اس کے جواب الجواب کے لیئے ہم حاضر ہیں اس رویداد کا مفصل جواب ہم محض اس لیے پیش نہیں کر رہے ہیں ایک تو اس مناظرہ کی سو رویداد اسی زمانہ میں اسی وقت شائع کر دیگئی تھی دوسرے اس مناظرہ میں علم غیب کے موضوع پر مولوی منظور کے جو دلائل ہیں نہ صرف وہ بلکہ ان کے جملہ اکابر و اصاغر کے مجموعی دلائل کے جواب میں اور علم غیب کے اثبات میں اکابر اہلسنت کی بکثرت کتب اور بے شمار رسائل موجود ہیں جن الدولۃ المکیۃ، انباء المصطفٰے، خالص الاعتقاد، الکلمۃ العلیا، مناظرہ بریلی، مناظرہ ادری، مناظرہ تکون جاء الحق اور فقیر راقم الحروف کے رسائل انوار حق بجواب اظہار حق، و کتاب برہان صداقت خاص طور پر قابل ذکر ہیں

---

# مناظرہ ادری

## "دربارہ علم غیب"

اس موقعہ پر ہم قارئین کرام کو یہ عظیم بشارت اور نوید مسرت دیتے ہیں اور اس سے علمی دینی حلقوں میں مسرت ہوگی کہ ادارہ علم غیب کے موضوع ادری اعظم گڑھ بھارت کے اس عظیم الشان مناظرہ کی مفصل رویداد شائع کر رہا ہے جو مناظرہ سلانوالی سے تین سال قبل ہوا تھا اور جسمیں مولوی منظور سنبھلی کی پشت پر ڈیڑھ سو اکابر و مشاہیر دیوبندی وہابی مولوی موجود تھے جنمیں مولوی محمد شفیع گوپا گنجی مولوی احمد عزیز مقلد مئوی، مولوی اسرائیل ساکن گھوسی مولوی عبد اللطیف مئوی مولوی حبیب الرحمن مئوی، مولوی منیر الدین مولوی محمد صدیق، مولوی محمد مولوی سعد اللہ مولوی عبد الصمد، مولوی عبد الرشید، مولوی محمد امین ادری، مولوی عبد الجبار، مولوی عبد اللہ، مولوی تقی، مولوی محمد زمان، مولوی بدیع الزمان، مولوی یار محمد گھوسی، مولوی حنیف گھوسی، مولوی محمد شبیر خاں ادری جیسے اس زمانہ کے اکابر دیوبند و نجد شامل تھے اور یہ مناظرہ ان کے مرکز ادری گڑھ میں ہوا تھا اہلسنت

کی طرف صرف شیر بیشہ اہلسنت مظہر اعلیحضرت علامہ حافظ قاری الحاج ابوالفتح عبید الرضا مولینا محمد حشمت علی خان صاحب قادری رضوی لکھنوی قدس سرہ العزیز تھے اس اہم موقع پر حضرت سیدی صدر الشریعت بدر الطریقت استاذ العلماء مولینا علامہ مفتی امجد علی صاحب قبلہ اعظمی رضوی قدس سرہ العزیز کے بڑے صاحبزادے حامی سنت ماحی بدعت فاضل اجل علامہ حضرت مولینا مطیع الرضا محمد شمس الہدٰے صاحب اعظمی رضوی علیہ الرحمۃ اپنے والد بزرگوار کا پورا کتب خانہ ہمراہ لیکر ادری سے رونق افروز ہوئے تھے اس اہم تاریخ و یادگار مناظرہ کی اشاعت اس لیے بھی ضروری تھی کہ یہ مناظرہ سلاں والی کے مناظرے سے تین سال قبل ہوا تھا اور دونوں ہی مناظرے علم غیب کے موضوع پر تھے اور مولانا محمد حشمت علیخاں صاحب اور مولوی منظور سنبھلی کے درمیان ہوئے تھے

الفقیر القادری محمد حسن علی رضوی غفرلہ الولی

۱۰ رشوال المکرم ۱۳۹۸ھ



۷۸۶




حمد اوسکے وجہ کریم کو جس نے ہمکو اپنے کرم سے اپنے حبیب محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا بندۂ بارگاہ بنایا اور دیو کے بندوں کے مکر و فریب سے بچایا اپنے محبوبان کرام علی سیدہم وعلیہم الصلوٰۃ والسلام کی محبت و تعظیم ہمکو عطا فرمائی اور اپنی شان میں گستاخی کرنے والوں اپنے محبوب علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ساتھ عداوت رکھنے والوں کے ساتھ محض اپنے وجہ کریم کے لیے بغض و عداوت کی راہ بتائی،

فالحمد للہ ٭ واجمل السلام، وافضل الصلوٰۃ ٭ علی مختار نعمہ ومالک ملکہ وعروس مملکتہ والمطلع علی غیوبہ وحبیبہ طفاۂ ٭ والہ واصحابہ ومن والاہ ٭ وعلی کل من احبہٗ وعززہٗ ووقرہٗ واتبع ھداہ ٭ واشد الغضب علی من سبہٗ اواھانہ واستخف بہ اوعاداہ اکمل القھر علی من اسخط ربہٗ عز وجل واذاہ ٭ واذی حبیبہ صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم واعرض عن احمد رضاہ ٭ آمین یارب العلمین ٭

## پیارے سنّی مسلمان بھائیو!

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، اللہ و رسول جل جلالہٗ وصلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے اپنے بندۂ بارگاہ شیر بیشۂ سنت حضرت مولینا مولوی حافظ قاری مفتی مناظر شاہ ابوالفتح عبید الرضا محمد حشمت علی خان قادری رضوی

لکھنوی دام مجدہم العالی کو جملہ مذاہب باطلہ بالخصوص دیانندیہ آریہ و دیوبندیہ ناریہ کے رد و ابطال میں وہ ملکہ تامہ عطا فرمایا ہے جس کا اعتراف ہر مخالف و معاند کو مجبوراً کرنا ہی پڑتا ہے آپکے زور تقریر و لاجوابی تحریر کا لوہا دیانندی ول اور دیوبندی قلب بھی مانے ہوئے ہے بڑے بڑے پرانے پرکھے سیانے آپکے مقابل آنے سے خوف کھاتے لرزتے تھراتے جان چراتے ہیں آریہ دیانندیہ سے آپ کے جس قدر مناظرے ہوئے اور ان کے نتیجہ میں جسقدر بندگان خدا کو ہدایت نصیب ہوئی اُن کا تو شمار ہی دشوار ہے مگر ناریہ دیوبندیہ کے چھوٹے بڑے مناظرین مثل منظور سنبھلی و یٰسین خام سرائی و عبد الشکور کاکوری و شبیر احمد دیوبندی و انور شاہ کاشمیری و محمد حسین اندریری و ابراہیم اندریری و مرتضٰے حسن دربھنگی و اشرفعلی تھانوی و خلیل احمد انبیٹھی یہ سبھی تو شیر بیشۂ سنت کے مقابلہ سے فرار کی ذلت اٹھائے ہوئے اور شمشیر رد و ابطال کا زخم کھائے ہوئے ہیں انمیں کتنے وہ ہیں جو مرکر مٹی میں مل گئے ہیں اور جو زندہ ہیں اونکے ہونٹ مطالبات قاہرہ کے جواب سے سل گئے ہیں ذٰلِکَ فَضْلُ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰہُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ۔

قصبہ مئو ضلع اعظم گڈھ میں وہابیہ غیر مقلدین کا بہت زور تھا وہابیہ دیوبندیہ نے باہم جنگ زرگری کو دیوبندی دھرم کے پرچار کا بہترین ذریعہ سمجھا اور مدتوں غیر مقلدین کا مقابلہ بظاہر کرتے رہے اور در پردہ عقائد کفریہ دیوبندیہ کی اشاعت کرتے رہے بالآخر وہ وقت آگیا کہ ضلع اعظم گڈھ کے ہر ہر گاؤں ہر ہر قصبہ میں دیوبندیت کی وبا پھیل گئی، دیوبندی مولویوں کی اشاعت کا خلاصہ صرف اسقدر تھا کہ وہابی تو صرف غیر مقلدین ہی ہیں اور دیوبندی لوگ تو خالص سنی حنفی ہیں گنگوہی غوث زماں تھا نانوتوی اپنے وقت کا قطب تھا انبیٹھی شیخ المشائخ تھا اور تھانوی مجدد ملت و حکیم امت ہے اور جب اپنے طواغیت کی جھوٹی عظمت و عقیدت عوام و خواص کے قلوب میں جمالی تو اشرفعلی تھانوی کو تھانہ بھون سے بلوا کر اعظم گڈھ کا دورہ کرا دیا اور سینکڑوں کو اس کا مرید کرا دیا۔ جتنے اسوقت مرید ہوئے وہ ہو گئے چلتے وقت تھانوی نے ہر ہر گاؤں میں ایجنٹ مقرر کر دیئے جن کا کام صرف یہ تھا کہ لوگوں کے سامنے عوام کو وعظوں میں اور رئیسوں کو اونکے مکانوں پہ



جاکر ان کی خوشامدیں کرتے اور مالداروں کے ساتھ تملق و چاپلوسی کے برتاؤ کو معاذ اللہ خلق محمدی ظاہر کرتے اور ان کو تھانوی کی جھوٹی تعریفیں سُنا سُنا کر حکیم الامۃ الدیوبند کا گرویدہ بناتے اور خط کے ذریعہ سے تھانوی کی بیعت کے جال میں پھنساتے ہیں غرض ان دھوکے بازیوں اور فریب کاریوں سے تمام ضلع اعظم گڈھ کی فضا پر دیوبندیت کی کفری کالی گھنگھور گھٹائیں چھا گئیں تھیں اور سنیت کے آفتاب کی روشنی ایسی ہی نظر آتی تھی جیسے گھنگھور گھٹا چھائے ہونے کے وقت سورج کی دھندلی روشنی دکھائی دیتی ہے مسلمانان اہلسنت دردمندان دین و ملت ان بدترین حالات کو دیکھکر کڑھتے اور بارگاہ الوہیت میں گڑگڑا گڑگڑا کر دعائیں کرتے کہ اے کارساز بے نیاز! تو ہی اسوقت اپنے دین پاک کی خبر لے اور بددینوں باطل پرستوں کا استیصال فرما۔ بالآخر دکھے ہوئے دلوں سے نکلی ہوئی دعائیں قبول ہوئیں اور غیرت خداوندی کو جوش آیا اور اعلاء حق و ازہاق باطل کا سامان فرما دیا شاہ گنج جنکشن سے جاتے ہوئے مئو سے اگلا اسٹیشن اندارہ ہے اندارہ اسٹیشن سے آدھ میل پر موضع اَدری ہے جہاں اہلسنت پٹھانوں کی زمینداری ہے مگر مئو کے قرب کے سبب آٹھ دس روز کے بعد کوئی نہ کوئی دیوبندی مولوی ادری میں بھی آجاتا اور دیوبندیت کی نجاست و غلاظت پھیلا جاتا۔ اسی موضع ادری کے ایک زمیندار جناب عبد الرشید خانصاحب کے فرزند ارجمند جناب مولٰینا عبد الاحد خاں صاحب زیدت محاسنہم و بارک اللہ تعالیٰ فی عمرہم و علمہم دار العلوم انجمن اہلسنت و جماعت مراد آباد میں تعلیم پا رہے ہیں اور اسی سال بعونہٖ تعالیٰ فارغ التحصیل ہوکر دستار فضیلت و سند تکمیل پانے والے ہیں یہ خبر فرحت اثر پاکر مولٰینا موصوف زید مجدہم کے والد ماجد و چچا جناب غلام رسول خان صاحب نے اپنے یہاں اس خوشی میں جلسہ میلاد شریف منعقد کیا اور حضرت استاذ العلماء صدر الافاضل امام المناظرین مولانا مولوی مفتی سید محمد نعیم الدین صاحب قبلہ فاضل مراد آبادی دام ظلہم العالی ناظم آل انڈیا سنی کانفرنس کی خدمت میں دعوت بھیجی حضرت استاذ العلماء دام ظلہم العالی نے دعوت قبول فرمائی اور شیر بیشۂ سنت جناب مولانا مولوی حافظ قاری مفتی مناظر ابو الفتح عبید الرضا محمد حشمت علیخاں صاحب قادری لکھنوی

لکھنوی دام مجدہم کو بھی ہمراہ چلنے کے لیئے طلب فرمالیا اور چہار شنبہ ۲۰ رجمادی الاخری ۱۳۵۲ھ کے دن کو ایک بجے اندازہ اسٹیشن پر جلوہ فرما ہوئے حضرت استاذ العلماء دام ظلہم الاقدس کی خبر تشریف آوری سنکر دور دراز مقامات کے مسلمانانِ اہلسنت اپنے دینی مقتدا نائب رسول کی زیارت کے لیئے جمع ہو گئے تھے جیسے ہی ریل اسٹیشن پر ٹھہری اللہ اکبر اور یا رسول اللہ کے فلک بوس نعروں سے اسٹیشن کے میدان اور گرد کے جنگل گونج اُٹھے اور اہلسنت اپنے آقا و مولے صلی اللہ علیہ وسلم کے وارث علوم پر پروانہ وار نثار ہونے لگے مصافحہ و دست و پابوسی کے بعد شاہانہ تزک و احتشام کے ساتھ قیام گاہ پر لائے۔ اب تک تو اعظم گڑھ کا ضلع دیو کے بندوں کی کبڈیاں کھیلنے کے لیے خالی میدان تھا اب علماء اہلسنت کی تشریف آوری وہابیوں دیوبندیوں کو اپنی مذہبی موت نظر آنے لگی اور انہیں کامل یقین ہو گیا کہ اب دیوبندیت ملعونہ کے پرخچے اوڑیں گے کفر کے بادل پھٹینگے اسلام و سنیت کے آفتاب چمکینگے اہلسنت کے چہرے دمکیں گے صحرائے وہابیت کے زاغ پھڑکیں گے دشت دیوبندیت کے بوم سسکیں گے۔ چنانچہ گوپا گنج، گھوسی، فتحپور تال نرجا اور مئو وغیرہ مقامات کے وہابیوں دیوبندیوں کے پیٹوں میں چوہے دوڑنے لگے۔ سُنا گیا ہے کہ مبلغ وہابیہ اڈیٹر النجم ملکی شیخ جی عبد الشکور کاکوروی و مرتضے حسن دربھنگی و حسین احمد اجودھیا باشی کو تار دیئے گئے مگر انمیں سے کسی کو آنے کی ہمت نہ ہوئی بالآخر مادر دیوبندیت کے لخت جگر تمام اصاغر و اکابر ملت دیوبندیہ کے منظور نظر مولوی سنبھلی کو دس روپے کا تار بھیجکر بُلوایا۔ شب کو جلسہ گاہ میں پہلے شیر بیشۂ سنت کا بصیرت افروز بیان ہوا جسمیں آپنے اپنے آقا و مولے صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کے فضائل جلیلہ و محامد جمیلہ ایسے دلکش انداز میں بیان فرمائے جنہوں نے مسلمانوں کے ایمانوں کو منور اور قلوب کو تازہ کر دیا آپ کے بعد حضرت صدر الافاضل استاذ العلماء دامت برکاتہم القدسیہ جلوہ افروز ہوئے اور حضور اقدس صلے اللہ علیہ وسلم کے علم غیب و میلاد اقدس پر ایسے ایمان افروز دلائل بیان فرمائے جنہوں نے حاضرین جلسہ کے اذہان میں مسائل نظریہ کو بداہت کے درجہ تک پہنچا دیا۔ تقریر پُر تنویر کے ختم ہوتے ہی دیوبندی تہذیب اپنی انوکھی اداؤں کے ساتھ اُچھلکر



میدان میں آگئی اور ایک جہالت کا مجسمہ جہل کا پُتلا مجہول لونڈا محمد امین جو دیوبند کی ضلالت یونیورسٹی سے جہالت و ضلالات کی سند لیکر آیا ہے اور ادری کی جامع مسجد کا امام بنا ہوا ہے کھڑا ہو گیا اور حضرات علماء اہلسنت دامت برکاتہم کی خدمت میں نہایت گستاخی کے ساتھ کہنے لگا کہ "آپ ہمارا وعظ سُنکر جائیے ورنہ آپ کا فرار ہو گا"

بانیان جلسہ نے اس کو اس بے تمیزی سے روکا اور اس سے پُر زور مطالبہ کیا کہ تو نے بغیر ہماری اجازت کے ہمارے جلسہ میں آکر ہمارے علماء کرام کی شان میں بے ادبی کی ہے یا تو خود شیر بیشۂ سنت کے سامنے مناظرے کیلئے طیار ہو جا اور اپنا اور اپنے پیشوایان دیوبندیہ کا کفر وارتداد دفع کر اور تجھ میں اتنی طاقت نہیں تو ان گستاخانہ الفاظ سے تحریری معافی مانگ جب اس طفل بے تمیز نے اپنے مناظرے کی سکت نہ پائی تو اس نے ایک پرچہ لکھ کر دیا کہ میں نے حضرات علماء اہلسنت کی شان میں جو یہ الفاظ کہے تھے کہ آپ لوگ ہمیں اظہار حق کا موقعہ دیجئے ورنہ آپ کا فرار ہو گا ان الفاظ کو واپس لیتا ہوں اور مسلمانان اہل جلسہ کی میرے ان کلمات سے جو دل آزاری ہوئی ہے اُس کی معافی چاہتا ہوں

دوسرے دن صبح آٹھ بجے سے حضرت شیر بیشۂ سنت کا بیان مبارک ہوا دس بجے کے وقت مئو کے دیوبندیہ وہابیہ ڈیڑھ سو کے قریب جلسہ میں آگئے منظور سنبھلی اور ایوب، عبد اللطیف اور حبیب الرحمن یہ چاروں مولوی آگے آگے تھے انکے پیچھے دو آدمی اپنے سروں پر کرسیاں رکھے ہوئے تھے اس شان سے جلسہ میں نہایت بے تمیزی کے ساتھ بیٹھے درمیان جلسہ میں دونوں کرسیاں ڈالکر اُن پر منظور سنبھلی اور عبد اللطیف مئوی بیٹھے اور اُن دونوں کا استاد حبیب الرحمن بیچارہ دونوں کرسیوں کے درمیان نیچے فرش پر بیٹھ گیا اسوقت دیو کی بندوں کی اس ادا سے ہر موافق و مخالف کو معلوم ہو گیا کہ دیوبندی دھرم اپنے بزرگوں کی بے ادبی و گستاخی کا نام ہے اور حقیقت یہ ہے کہ جو ناپاک قوم اللہ و رسول جل جلالہ و صلے اللہ علیہ وسلم کی رفیع و عالی سرکاروں میں دریدہ دہن اور بے ادب ہو چکی ہے وہ اپنے استاد کا کیا ادب کریگی۔ حضرت شیر

بیشۂ سنت دام ظلہم العالی نے وہابیہ کی آمد دیکھ کر فوراً عنانِ بیان دیو کے بندوں کے عقائد کفریہ
کی طرف پھیری اور تقویت الایمان و صراط مستقیم و حبط الایمان و براہین قاطعہ (لما امر اللہ بہ ان یوصل)
و تحذیر نانوتوی و فتاوی گنگوہیہ کے اقوال خبیثہ ایسے واضح بیانات کے ساتھ پیش فرمائے کہ ہر خاص و
عام برملا دیوبندی دھرم پہ لعنت کرنے لگا ساتھ ہی یہ بھی فرمایا کہ اگر دیوبندی مولویوں کو اپنے اکابر کے
قطعی یقینی کفر و ارتداد میں کچھ بھی شبہ ذرا سا بھی شک ہو تو بسم اللہ ہمیں میدان ہمیں چوگان ہمیں
گوئے اس جلسہ میں جتنے حاضرین پہلے سے موجود ہیں انکی ذمہ داری ہم لیتے ہیں دیوبندی مولویوں
کے ساتھ جتنی جماعت آئی ہے اسکی ذمہ داری وہ لیں ہم اپنی ذمہ داری کی تحریر لکھدیں اور دیوبندی
مولوی اپنی ذمہ داری کی تحریر ہم کو دیں اور اسی وقت ابھی اسی جگہ کفریات دیوبندیہ پر مناظرہ شروع
ہو جائے اس اعلان کے ساتھ ہی دیوبندی مولویوں پر قہر الٰہی کی برق خاطف گر پڑی اور عبد اللطیف
کھڑے ہو گئے اور منظور سنبھلی کی تلقین پر بولنے لگے کہ ہم کفر و اسلام پر مناظرہ نہیں چاہتے ہمیں
آپکے بیان کے بعض مضامین پر شبہ ہے ان پر مناظرہ کرنا چاہتے ہیں شیر بیشۂ سنت نے فرمایا کہ میں نے
اپنے بیان میں دیو کے بندوں کا قطعی یقینی کفر و ارتداد بھی واضح کیا ہے بتائیے آپ لوگوں کو اسمیں شبہ
ہے یا نہیں اگر واقعی آپ کو اسمیں کوئی شک نہیں تو بسم اللہ اس کی تحریر لکھ کر ہم کو دیدیجئے کہ ہم
کو نانوتوی گنگوہی انبہٹی تھانوی کے قطعی یقینی کافر مرتد ہونے میں کچھ شبہ نہیں پھر ہم بعونہ تعالیٰ آپ
کو اپنا دینی بھائی سنی مسلمان سمجھ کر آپکے تمام شبہات کو رفع کریں گے اور اگر آپ کو دیوبندیوں
کے کفر و ارتداد میں شبہ ہے تو پہلے یہی شبہ رفع ہم سے کر لیجئے کیونکہ یہ کفر و اسلام کا معاملہ ہے
جو دوسرے تمام مسائل فرعیہ سے اہم ہے اس کا جواب کچھ سمجھ میں نہ آیا اور دیوبندی مولوی اپنی جماعت
کو لئے ہوئے اپنی کرسیاں اوندھی اپنے سروں پر رکھے ہوئے جلسہ گاہ سے شور مچاتے ہوئے
چلدیئے کہ ہم کو اپنے جلسہ میں مناظرہ کی اجازت نہیں دیتے تمام حاضرین جلسہ ان کے اس دروغ
بر زد نفرین و ملامت کر رہے تھے مگر جس کو واحد قہار جل جلالہ کی لعنت کی پرواہ نہیں وہ مخلوق کے
تھوکنے سے کیا شرمائیگا وہ تو یہی سمجھیگا کہ چلو اچھا ہوا ایک لوٹا پانی ہی بچ گیا پھر حضرت شیر



بیشۂ سنت نے اس امر پر روشنی ڈالی کہ بھائیو آپ کو کچھ معلوم ہے کہ مسائل فرعیہ میں مناظرہ کا اتنا شوق اور
اپنے اور اپنے بڑوں کے کفر پر مناظرہ سے اتنا گریز کہ کفریات دیوبندیہ پر مناظرہ کا نام ہی ہر دیوبندی
مولوی کے لیے پیغام موت سے کم نہیں آخر اس کی وجہ کیا ہے اس کا سبب صرف اسقدر ہے کہ مسائل
فرعیہ میں اہلسنت کے درمیان اختلاف ہوا ہے کرتا ہے اہلسنت نے بھی کچھ آیات کریمہ و احادیث
اور اقوال بزرگان سلف پیش کیے وہابیہ نے بھی اپنے مطلب کو مفید سمجھ کر کچھ آیتیں حدیثیں علماء
کی عبارتیں پیش کر دیں عوام حاضرین یہ نتیجہ لے کر اٹھے کہ دونوں طرف کے مولوی آیتیں حدیثیں پڑھ
رہے تھے ہم کیا سمجھیں کون حق پر ہے کون باطل پر مولویوں کے جھگڑے ہماری سمجھ میں نہیں آ سکتے
ہمیں انمیں دخل دینے کی ضرورت ہی نہیں لیکن جب دیوبندیوں کے عقائد کفریہ خبیثہ کھلتے ہیں اور
خواص و عوام سب پر یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ دیو کے بندوں نے عز و جل کو جھوٹا کہا حضور اقدس صلے
اللہ علیہ وسلم کے آخر الانبیاء ہونے سے انکار کیا حضور انور صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے علم غیب کو
شیطان کے علم غیب سے کم بتایا حضور اکرم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے علم غیب کو بچوں پاگلوں جانوروں
چارپاؤں کے مثل ٹھہرایا اور ان کے سوا اور بہت سے کلمات ملعونہ اللہ و رسول جل جلالہ و صلے اللہ
تعالےٰ علیہ وسلم کی رفیع و جلیل سرکاروں میں بکے تو ہر چہار طرف سے ملامت و لعنت کی صدائیں آنے
لگتی ہیں اور پھر دیو کے بندوں کا کوئی مکر و فریب نہیں چلسکتا یہی وجہ ہے کہ دیو کے بندے اپنے
عقائد باطلہ کفریہ پر مناظرہ کے لیئے ہرگز آمادہ نہیں ہوتے پھر شب کو بعد عشاء جلسہ ہوا جسمیں شیر
بیشۂ سنت کے بعد حضرت صدر الافاضل استاذ العلماء دامت برکاتہم القدسیہ نے اپنے کلمات
طیبات سے مسلمانان اہلسنت کے قلوب میں محبت و عظمت خدا و رسول جل و علا و علیہ الصلوٰۃ والسلام
کے انوار چمکا دیے اور حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ذکر میلاد پاک و قیام و صلاۃ و سلام پر
جلسہ بخیر و خوبی ختم ہوا۔ چونکہ حضرت صدر الافاضل استاذ العلماء دام ظلہم الاقدس کو امرتسر تشریف لیجاکر
سیدنا امام اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عرس مبارک میں شرکت فرمانا ضروری تھا اس لیئے صبح
بروز جمعہ ۲۲ جمادی الآخر سنہ ۱۳۵۲ھ مسلمانان اہلسنت کے پرشوکت جلوس کے ساتھ مراجعت فرمائے

وطن ہو گئے اور حضرت شیر بیشۂ سنت نے یہ فرمایا کہ یہاں کے وہابیہ دیوبندیہ کی کھوپڑیوں میں کیڑا کلبلا رہا ہے جب تک اُن کی ایسی سرکوبی نہ ہوگی جیسی آنا آحیٰ و اُمیت کہنے والے اونکے بڑے کی ہوئی تھی اُس وقت تک دیوبندیت نچلی نہیں بیٹھ سکے گی اور آپ نے تین چار روز کے لیے مزید قیام فرمادیا اور منظور سنبھلی اور انکے استاد مئو والے مولوی حبیب الرحمٰن اور دیگر تمام مولویان دیوبند کو پیغام بھجوایا کہ آج شب کو اوسی مقام پر میرا بیان ہوگا اگر آپ لوگوں میں کچھ بھی جراءت و ہمت و حیا و غیرت ہے تو اپنے تمام مولویوں کو اپنی پشت پر لیکر آجائیے اور اپنا اور اپنے بڑوں کا مسلمان ہونا ثابت فرمائیے شب کو ساڑھے تین گھنٹے تقریر جاری رہی ساڑھے بارہ بجے تک دیوبندی مولویوں کا انتظار رہا مگر کوئی مولوی دیوبندی سامنے نہ آیا اور سینکڑوں کی تعداد میں جو شائقین صرف کفریات دیوبندیہ پر مناظرہ دیکھنے کی امید میں آئے تھے دیو کے بندوں کی اس پردہ نشینی نے اُن سب کی حسرتوں کو خاک میں ملادیا اور وہ بیچارے منظور سنبھلی اور انکے پشت سواروں کی بزدلی و روباہ منشی کو درازی بقا کی دعائیں اور زبان حال سے یہ شعر پڑھتے گئے ؎

تھی خبر گرم کہ نجدی کے اُڑیں گے پرزے
دیکھنے ہم بھی گئے تھے یہ تماشا نہ ہوا

## دیوبندیوں کی یا پولیس المدد پکار کر مناظرے سے جان بچانے کی ناکام کوشش

اب دیو کے بندوں نے دیکھا کہ یہ تو سنگ آمد و سخت آمد کا مضمون ہے کہ بیشۂ سنت کا شیر ہماری چھاتیوں پر چڑھا بیٹھا ہے اور تمام روباہان صحرائے دیوبندیت و سگ گان دشت نجدیت کو للکار رہا ہے دیوبندیوں کے تمام اکابر و اصاغر کو سکتہ ہے نہ کوئی ہمکتا ہے نہ کوئی ڈر کے مارے سسکتا ہے تو اپنے بڑوں کی پرانی سنت تھانوی اور یا پولیس المدد کی چیخ و پکار شروع کر دی اور روز شنبہ ۲۳ جمادی الاخری ۱۳۵۲ھ کو اپنے چند نفر مئو بھیجے اور تھانہ میں فساد کے جھوٹے اندیشے بتا کر نائب تھانیدار صاحب کو بلالائے اور انکے سامنے دیوبندی مولوی رُوئے دھوئے



چیخے چلائے کہ مولوی حشمت علی صاحب نے ہمارے پیشواؤں کو کھلم کھلا کافر مرتد کہا ہے مسلمانوں میں ہیجان پیدا کر دیا ہے اور فتنہ و فساد کا سخت اندیشہ ہے لہٰذا مولوی حشمت علی صاحب کی تقریریں کو ممنوع کر دیا جائے یا اُن کو یہاں سے چلے جانے کا حکم دیدیا جائے مگر نائب تھانیدار صاحب نے یکطرفہ کارروائی کو اپنے فرض منصبی کیخلاف سمجھا اور حضرت شیر بیشۂ سنت کی خدمت میں اپنے آدمی کو بھیجا اور جب پورے طور پر معاملات اون پر منکشف ہو گئے تو انہوں نے دیوبندی مولویوں کو مناظرے کے لیئے مجبور کیا اور اون پر زور ڈالا کہ آپ لوگ ضرور مناظرہ کیجیے آخر مرتا کیا نہ کرتا، طویلہ کی بلا بندر کے سر منظور سنبھلی کو لرزتے ہوئے ہاتھوں سے حسب ذیل تحریر لکھکر حضرت شیر بیشۂ سنت کی خدمت میں بھیجنی پڑی،

؎ باسمہٖ تعالیٰ حامداً و مصلیاً و مسلماً۔ از بندہ ناچیز محمد منظور نعمانی عفی اللہ عنہ،

بگرامیخدمت جناب مولوی حشمت علی صاحب بعد ما ہو المسنون اسوقت یہاں کے مسلمانوں میں ہمارے یہاں آپکے عقائد کے متعلق بہت زیادہ غلط فہمی پھیل گئی ہے بالخصوص مسئلہ علم غیب کو بہت زیادہ اہمیت حاصل ہو گئی ہے میں ضروری سمجھتا ہوں کہ اس مسئلہ پر میرے اور آپکے مابین مباحثہ ہو جائے کہ مسلمانوں کی غلط فہمی دور ہو جائے اور اگر خدا توفیق دے تو ان کا باہمی اختلاف بھی دور ہو جائے میں یہ بھی عرض کر دینا چاہتا ہوں کہ اس مسئلہ پر بحث ہو جانے کے بعد دوسرے مختلف فیہ مسائل پر اگر آپ مباحثہ فرمانا چاہیں تو بندہ اس کے لیئے بھی حاضر ہے اگر جناب اس کے لیے آمادہ ہوں تو اسی رقعہ پر اپنی آمادگی لکھدیں، وقت بہت کم ہے اور کام بہت زیادہ لہٰذا تاخیر نہ فرمائی جائے بندہ آپ کو اطمینان دلاتا ہے کہ میرا مقصد صرف اصلاح حال ہے واللہ علیٰ ما نقول شہید فقط والسلام علی اہل الاسلام ۱۲ اکتوبر ۳۳ء ۹ بجکر ۱۰ منٹ۔ الستکتبہ احقر عباد اللہ محمد منظور النعمانی عفا عنہ،

حضرت شیر بیشۂ سنت نے فوراً اس کا حسب ذیل جواب روانہ فرمایا،

جناب مولوی منظور حسین صاحب۔ بعد مراسم سنت ملتمس خدمت ہوں کہ ابھی جناب

کی تحریر بابت علمائے مناظرہ بر مسئلہ علم غیب نقیر کے پاس آئی فقیر کو بعونہ تعالےٰ و بعون رسولہ علیہ الصلوٰۃ والسلام و بعون غوث الورٰی رضی اللہ تعالیٰ عنہ احقاق حق و ابطال باطل کے لیے ہر وقت مناظرہ منظور ہے بشرطیکہ تہذیب و شائستگی کو ہاتھ سے نہ جانے دیا جائے لیکن افسوس کہ آپنے مبحث مناظرہ ایک مسئلہ فرعیہ کو مقرر کیا ہے باوجودیکہ اہلسنت و دیوبندیوں کے درمیان اصولی مسائل میں اختلاف موجود ہے جن کی بناء پر اہلسنت دیوبندیوں کو کافر مرتد جانتے ہیں اور دیوبندیہ سُنّیوں کو کافر مشرک کہتے ہیں اصولی زبردست اختلاف پر مباحثہ کو پیچھے ڈالنا اور ایک مسئلہ فرعیہ کو بحث کے لیے آگے لانا جو معنی رکھتا ہے ظاہر ہے لیکن چونکہ ان مسائل پر بحث و مناظرہ سے اپنی کمزوری و عاجزی محسوس کرتے ہوئے آپنے اون سے پہلو بچایا ہے لہٰذا فقیر کو آپ کی خاطر منظور مگر افسوس کہ احقاق حق کے شوق کا ادعا اور تنگیٔ وقت کا ابھی سے بہانہ جب آپ کو احقاق حق کا شوق ہے تو آئیے جس قدر بھی وقت صرف ہو بڑا مبارک ہوگا وقت مناظرہ بعونہ تعالیٰ پرسوں بروز یکشنبہ آئندہ ۲۱ جمادی الآخری ۱۳۵۲ھ بوقت صبح آٹھ بجے مقرر کیا جاتا ہے والسلام علینا و علےٰ اہل الاسلام،

شب شنبہ شب ۲۳ جمادی الآخری ۵۲ھ

اسی روز مولینا عبدالاحد خاں صاحب نے یہ خیال کرتے ہوئے کہ یہاں دیوبندی مولویوں کا پورا جمگھٹ ہے اور شیر بیشۂ سنت تنہا ہیں انکی امداد کیواسطے اگر حضرت بابرکت مولینا مولوی شاہ سید محمد صاحب محدث کچھوچھوی دامت معالیہم بھی تشریف لے آئیں تو مناسب ہوگا قصبہ گھوسی کے رہنے والے بھائی غلام اشرف صاحب سلمہٗ کو محدث صاحب کی خدمت میں بھیجا حضرت محدث صاحب دامت برکاتہم کا جو والا نامہ تشریف لایا وہ گویا مناظرے کے متعلق ایک پیشین گوئی تھی جس کو اللہ عزوجل نے حرف بحرف پورا فرمادیا اس والا نامہ کو ہم یہاں پر نقل کر دینا مناسب سمجھتے ہیں یہ والا نامہ درحقیقت حضرت محدث صاحب قبلہ دامت برکاتہم کی کرامت جلیلہ ہے،



اعزاز شد مولوی محمد عبدالاحد صاحب نعیمی سلمکم اللہ تعالیٰ، ادعیۂ وافیہ و تحیۂ نامیہ،

عزیزی غلام اشرف سلمہٗ آئے اور آپ کا خط ہمراہ لائے مجھے اس موقعہ پر آنے میں کیا عذر ہو سکتا ہے مگر جہاں تک منظور کی علمی استعداد کا حال ہے اس کی سرکوبی کے لیے عزالاخوان فاضل جلیل الشان مولینا مولوی حشمت علی خاں صاحب نہ صرف یہ کہ کافی سے زیادہ ہیں بلکہ سچ پوچھیے تو اس مناظرہ کو منظور کر کے ہضما للنفسہ تنزل سے کام لیا ہے جاننے والے جانتے ہیں کہ حشمت کے جلو میں فتح و نصرت رہی اور منظور مفرور کا تو قافیہ ہی ایک ہے اسی سکون قلب و اطمینان دل کا نتیجہ ہے کہ میں اپنے آنے کی کوئی ادنیٰ ضرورت بھی نہیں محسوس کرتا مجھ کو سہ شنبہ کو سفر کرنا ہے جمعہ کا دن امرتسر میں گزریگا شب کو تقریر کر کے نگینہ واپس ہونا ہے یکشنبہ آئندہ تک وہاں تقریر کرنی ہے دوشنبہ کو مراد آباد آؤنگا پنجشنبہ کو وہاں سے روانہ ہو کر رائے بریلی آنا ہے اس طرح ماہ اکتوبر بھر کے لیے پابند ہو چکا ہوں بلا وجہ عہد شکنی کیوں ہو مجھے امرتسر کا بڑا خیال ہے کہ مولینا حشمت علی صاحب بھی اب غالباً نہ پہنچ سکیں گے تو پھر میرے نہ جانے پر اہل جلسہ کتنا مضطر ہونگے بااینہمہ اگر واقعی ضرورت ہوتی تو سبکو ملتوی کر کے آجاتا لیکن یقین جانیے کہ کوئی ضرورت ہی نہیں ہے اور محض اسی وجہ سے کہ قطعی کوئی ضرورت نہیں ہے نہیں آتا فقط فقیر اشرفی و گدائے جیلانی،

ابوالمحامد سید محمد غفرلہٗ کچھوچھہ شریف ضلع فیض آباد ۲۳ جمادی الاخری ۵۲ھ ۱۲ بجے دن

## کاروائی مناظرہ ۲۴ جمادی الاخری ۱۳۵۲ھ روز یکشنبہ

یکشنبہ کے دن وہابیوں نے مناظرے کی آفت اپنے سر سے ٹالنے کے لیے طرح طرح کی روباہ بازیاں کیں مگر اہلسنت نے انکی ہر ایک گلی کو بند کیا اور مناظرہ انکے سر تھوپ کر ہی چھوڑا۔ مئو کے ڈاکٹر وغیرہ صاحب دیوبندیوں کے بلائے ہوئے آئے اون کے ذریعہ سے دیوبندیوں نے مناظرہ بند کرانا چاہا اور اُن سے یہ کہا کہ ہجوم بہت زیادہ ہے قرب و جوار کے گاؤں

